بلکہ مغرب، اب لیڈری اور رہبری جمہور کے لئے جوش دل اور اخلاص عمل ضروری نہ ہوگا' بلکہ صرف ایک کامیاب عہدہ اور ایک عمدہ سوٹ!

فیا ویلاہ علیٰ فقد الاسلام و یا خیباہ للمسلمین (معارف)

## (۲) نوّابُ وقارُ الملک مغفور

ازمنہ حاضرہ میں نواب وقار الملک بہادر کی وفات بھی حادثہ جانکاہ اور واقعہ ہائلہ سے کم نہیں کیوں کہ جن لامثال اوصاف کے لئے آج درجنوں مرثیئے تصنیف ہورہے ہیں اور اخبارات کے صفحے کے صفحے افسوسناک الفاظ سے سیاہ پوش نظر آرہے ہیں۔ مرحوم انہیں بھی اپنے ساتھ ایک ایسے عالم اور قبر کے اس تنگ و تاریک گوشے میں لے گئے جہاں جان دئے بغیر کوئی نہیں جاسکتا۔

مرحوم نے فرائض ملیہ اور خدمات اسلام کو بغیر کسی اثر تصنع کے نہایت خلوص کے ساتھ بے لوث انجام دیا۔ آپ قوم وملت کے حقیقی اور صمیم قلب سے بہی خواہ تھے، انہوں نے ذاتی سود و بہبود، اغراض ومفاد، نمود ونمائش' خوشامد درآمد کو اپنی سیرچشمی علوہمتی حقیقی عزت اور خودداری کی بدولت کبھی پاس بھی نہیں پھٹکنے دیا اور یہی زرّیں سبق آموز مثالیں تھیں جن کے گہرے نقش آج پسماندگان کے قلوب میں آہ سوزاں بن بن کر ابھر رہے ہیں کیوں کہ اب یہ اوصاف کسی دوسرے قومی لیڈر میں بمشکل نظر آئیں گے۔

اس قحط الرجال کی گھٹاٹوپ تاریکی میں وقار الملک بہادر مغفور کی حیات اگرچہ ایک شمع سحری کا اثر رکھتی تھی مگر افسوس ؎

ظلمت کدہ میں میرے شب غم کا جوش ہے
ایک شمع تھی دلیل سحر سو خموش ہے (غالب)

**قومی انجمنوں اور انسٹیٹیوشنوں کا اظہار افسوس** ہندوستان بھر کی تمام اسلامی انجمنوں اور انسٹیٹیوشنوں نے اس حادثہ پر نہایت اندوہ الم کے ساتھ اظہار افسوس کے

رزولیوشن پاس کئے جن میں سے آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس اور آل انڈیا مسلم لیگ کے رزولیوشن علی الترتیب درج ذیل ہیں۔

(۱) یہ کانفرنس مسلمانان ہند کے مسلمہ لیڈر اور واجب الاحترام بزرگ نواب وقار الدولہ وقار الملک مولوی مشتاق حسین صاحب انتصار جنگ مرحوم ومغفور کے ارتحال پر ملال کو ایک قومی مصیبت تصور کرتی ہے اور بلحاظ ان بیش بہا اسلامی اور قومی خدمات کے جو مدت العمر جناب مرحوم نے نہایت خلوص اور صداقت اور بے مثال اخلاقی جرأت کے ساتھ اپنی درماندہ قوم کی فلاح وبہبودی کے متعلق انجام دیں اور بہ اعتبار ان اسلامی اعلیٰ اوصاف اور خصائل حسنہ اور کیرکٹر کی عدیم المثال خوبیوں کے جن کی وجہ سے مرحوم موجودہ قحط الرجال میں سلف صالحین کا قابل تقلید نمونہ تھے ان کی رحلت کو ناقابل تلافی نقصان سمجھتی اور مرحوم کے پس ماندگان کے ساتھ دلی ہمدردی کرتی ہے۔

(۲) آل انڈیا مسلم لیگ مسلمانان ہند کے عظیم الشان اور قابل احترام رہنما نواب وقار الملک بہادر کی موت پر اظہار تاسف کرتی ہے جو کہ اس لیگ کے اولین آنریری سکریٹری تھے اور جنہوں نے کہ اپنی تمام زندگی اپنی قوم کی بے غرض خدمت میں وقف کردی تھی اور جن کی مسلمانوں کے حقوق اور مقاصد کے مردانہ وار تحفظ کی کوششوں نے اپنے ہم مذہبوں کے دلوں میں محبت کی ایک پائدار جگہ قائم کردی۔"

**قطعۂ تاریخ** شعرا نے اس حادثہ پر بے شمار قطعات مرثئے اور رباعیاں وغیرہ جو ان کے جذبات دلی کے ترجمان تھے تصنیف کئے اُن میں سے ہم پروفیسر عزیز لکھنوی کا ایک قطعہ جو نواب صاحب کی سیرت پر ایک بہترین نظم بھی ہے درج کرکے اس حصہ کو ختم کرتے ہیں۔

# قطعہ

اے وقار الملک اے مشتاقِ اقلیمِ بقا
خادمانِ قوم تیرے میکدے کے جرعہ نوش

یادگارِ رفتگاں بانگِ درائے کارواں
ہستیٔ پُرجوش سرسید کی موجِ پُرخروش

مقطعِ اقبالِ قوم اے انجمن افروزِ ہند
جانتے تھے تجھ کو فردِ منتخب اربابِ ہوش

کشتیٔ ہندوستان کا ناخدا اک تو بھی تھا
بحرِ ہستی میں ترے فقدان سے ہے اک خروش

تیرے دم سے مطمئن تھے قوم کے افراد سب
مبتلائے فکرِ فردا اور نہ محوِ رنجِ دوش

تیرے مرتے ہی زمانہ بن گیا ماتم کدہ
سازِ ہستی سے صدا ہوتی ہے اللہ رے خروش

تھی بھری کانوں میں اب تک تیرے نغموں کی صدا
انجمن میں آج تک ہے پُرنوا ہر سازِ گوش

حیف اب اس عہد میں جنسِ وفا نایاب ہے
یوں تو ملتے ہیں بہت گندم نما و جو فروش

یوں تو دیکھے ہیں بہت اس تنگنائے دہر میں
لیڈرانِ فیشن ایبل واعظانِ خرقہ پوش

ہاں مگر اس آئینہ خانہ میں تم کم پاؤ گے
حق پسند و حق شناس و حق پژوہ و حق نیوش

اے ہوائے بزمِ ساقی آئے ہم اس دور میں
ہوگئے رنداں مئے آشام جب ہستی فروش

یادگارِ ہستیٔ پیرِ مغاں کوئی نہیں
میکدہ ویران بے رونق ہے بزمِ ناؤ نوش

جس قدر تھے گوش برآوازِ حیوا الرحیل
ہوگئے اس انجمن سے آج وہ سب چشم پوش

دم غنیمت تھا زمانہ میں وقار الملک کا
ہر صدا کو جس کی سمجھے لوگ آوازِ سروش

دل سے نکلا اک دھواں پڑھتے ہی تاریخِ عزیز
ہے جہاں میں آج شمعِ بزمِ سرسید خموش

۱۹۱۷ء